ہوتے ہین تب عورت کو حکم ہوتا ہی کہ مرد کے ساتھہ جاکر اُسکے گھر مین رہے اور مرد و عورت
اپنے شرع اور شاستر کے موافق کُچھہ نکاح وغیرہ بھی گھر مین جاکر کر لیتے ہین اور مثل جورو

ذکر بندوبست مواضعات قیدیان

وخصم کے اتفاق سے رہتے ہین - اِسوقت تک قریب ۲۰ کے ٹکٹ والون کے گانون
آباد ہو گئے ہین اور ہر گانون مین قریب سو سو گھرون کے آباد ہی اور ہر ایک گانون مین
ایک چودھری اور دو تین چوکیدار جو اُنھین ٹکٹ والون مین سے مقرر ہین گانون کا
بندوبست کرتے ہین - پٹی افسرون کو گانون سے کُچھہ علاقہ نہین اب قیدیون کو گو وہ
ٹکٹ لیو ہون اجازت نہین ہی کہ اپنے گانون یا اسٹیشن سے دوسرے اسٹیشن کو بلا عام

ذکر پابندی پاس

یا خاص پاس کے جاوین یا آٹھہ بجے رات کے بعد اپنے گھر سے باہر جاوین - کوئی قیدی

ذکر رسل رسائل قیدیان حسب قاعدہ مروجہ حال

بیرون حدود سٹلمنٹ کے کسی آدمی سے کسی قسم کی خط وکتابت بغیر علم و رضامندی صاحب
چیف کمشنر بہادر کے نہین کر سکتا اور نہ کوئی اسباب یا دوسری شے بیرون حدود سٹلمنٹ
سے بلا اجازت صاحب ممدوح کے منگا سکتا ہی - فسٹ کلاس مرد و عورات کو اجازت ہی
کہ ہر تین مہینے مین ایک خط اپنے عزیزون کو بیرون حدود سٹلمنٹ کے روانہ کرین اور
اسی طرح ایک خط ہر تین مہینے کے بعد پاوین - مگر تھارڈ کلاس مرد اور سکن کلاس عورت
ایک برس مین ایک خط بھیج اور منگا سکتے ہین تمامی خطوط جو اِس طرح پر قیدی روانہ کرین
یا اُنکو آوین تو کسی افسر کے روبرو پڑھے جایا کرینگے اور تمامی خطوط قیدیان بہ ثبت دستخط

ٹکٹ والونکو ہر قسم کی جائداد اور روپیہ رکھنے کی اجازت ہی

افسران سٹلمنٹ کے روانہ ہوا کرینگے صرف قیدیان ٹکٹ لیو کو اجازت ہی کہ بلا علم صاحب
چیف کمشنر بہادر کے جسقدر جایداد چاہین رکھین لیکن قیدیان سکن و تھارڈ کلاس
یا وہی فسٹ کلاس کہ جنکو ابھی تک ٹکٹ نہین ملا کوئی جائداد بلا اجازت سپرنٹنڈنٹ صاحب
کے اپنے پاس نہین رکھہ سکتے - قیدیان ٹکٹ لیو کو ممانعت ہی کہ قیدیان مشقتی سے کسیطرح کا

ذکر فرار قیدیان

لین دین بنج بیوپار رکھین - جب کوئی قیدی فرار ہو جاتا ہی تو تار روانگی اگبوٹ کے
اُسکا انتظار کرتے ہین اگر جنگل سے خود بخود یا گرفتار ہو کر واپس آگیا تو بہتر ورنہ وارنٹ
اُسکی گرفتاری کا بنام مجسٹریٹ اُس ضلع کے کہ جہان وہ اوّل قید ہوا تھا بھیجدیتے ہین
اور گرفتار کنندہ مفرور کو بحساب ۵؍ فی نفر سرکار سے انعام ملتا ہی ٹکٹ لیو قیدی مثل آزاد

ٹکٹ والے عدالت دیوانی مین مدعی مدعا علیہ ہو سکتے ہین -

آدمیون کے عدالت دیوانی مین مدعی یا مدعا علیہ ہو سکتے ہین لیکن ہر اقرار نامہ یا تمسک
جسمین ایک فریق قیدی ہو رجسٹری کرانے کا حکم ہی - ٹکٹ لیو قیدیون کو واسطے کاشتکاری

ٹکٹ والون کی کاشتکاری کا بیان

کے فی نفر ۵ بگہ تک اراضی بھی ملتی ہی اور بحساب ۸؍ فی بگہ محصول اراضی ہموار اور ۲؍
فی بگہ پہاڑی زمین کا اور تین روپیہ فی بگہ محصول نیشکر سرکار مین دینا پڑتا ہی - اپنے

تعطیل قیدیان

تیوہار کے روز کرشان و ہندو و مسلمان و برہما وغیرہ سب قیدیونکو تعطیل ہوتی ہی - اور بڑے دن اور
سالگرہ کو عام تعطیل سب قیدیونکو ملتی ہی - اب یہان حکم ہی کہ ۱۶ برس سے کم اور ۴۵ برس سے اوپر کی

بچّے اور اطفال سٹلمنٹ مین نہین آتے کم عمر علحدہ بارک مین رہتے

عمر کے قیدی اِس سٹلمنٹ کو نہ بھیجے جاوین - ۲۰ برس کی عمر سے کم کے قیدی ایک علحدہ بارک مین رہتے ہین
دوسرے قیدیون کے شامل نہین رہتے - کوئی قیدی جسکو کسی ماتحت افسر نے سزا دی ہو

ذکر اپیل قیدیان بمقدمات خلاف ورزی قوانین سٹلمنٹ

بناراضی حکم سزا کے اپیل نہین کرسکتا اور اِس وقت تک واسطے سماعت اپیل کے کوئی قاعدہ
قیدیون کے واسطے مقرر نہین ہوا ہی جو جس حاکم کے منہ سے سزا کا فتویٰ صادر ہو وہ ناطق ہی

معافی میعاد چہارم قیدیان میعادی ایام سابق -

جان ہاٹن صاحب نے بڑی دھوم دھام سے گورنمنٹ کو رپورٹ کرکے حکم معافی چہارم میعاد
قیدیان میعادی کا جاری کرایا تھا کہ وہ حکم بڑے زور شور سے برابر تین سپرنٹنڈنٹون کے
عہد مین جاری رہا اور ہزارون میعادی قیدی معافی پا پا کر چھوٹ گئے مگر جب کرنیل
مین صاحب بہادر تشریف لائے تو انھون نے کرنیل فورڈ صاحب کے عہد کی بہت [illegible]
میعادیون کی رہائی کا حال سنکر دینا معافی چہارم حصہ کا یکقلم گورنمنٹ کو رپورٹ کرکے

ذکر معافی حصہ ششم میعاد قیدیان میعادی حسب قانون مروجہ حال

بند کر دیا اور اب کسی میعادی یا دائم الحبس کو امید معافی سزا کی باقی نرہی لیکن ۱۸۸۱ء مین
حسب سفارش میجر ہیلیفر صاحب قائم مقام سپرنٹنڈنٹ کے پھر سرکار نے بذریعہ اپنی چٹھی نمبری ۸۴۸
مورخہ ۲۷ مئی ۱۸۸۱ء اجازت عطاے معافی حصہ ششم میعاد قیدیان میعادی کی بخشی
کہ اوس حکم سے کچھ کچھ میعادی اب تک معافی پا کر رہا ہوتے جاتے ہین۔

وزن رسد قیدیان عہد کرنیل مین صاحب سے اب تک حسب شرح ذیل ہے

وزن رسد قیدیان حسب مروجہ حال

وزن رسد قیدیان یورپین و یوریشین

| نمبری | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فی نفر | ۴ | ۱ | ۸ ڈرام | ۸ ڈرام | ۱ | ۸ | ۱۲ | ۸ ڈرام | ۱ | [illegible] | ۲ | [illegible] |

وزن رسد قیدیان ہندوستانی

| گریڈ یعنی قسم | [illegible] | // [illegible] | // دال | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پیٹی افسر فسٹ و سکنڈ کلاس اے و بی و محرر وغیرہ | ۲۴ یا | ۲۰ | ۴ | ۱ | ۱ | ۰ ڈرام | ۸ ڈرام | ۸ | ۰ | ۰ | دہی ہفتہ مین دو مرتبہ اور مچھلی چار مرتبہ تقسیم ہوتی ہے۔ |
| تھارڈ کلاس و مجہین لنک | ۲۴ یا | ۲۰ | ۴ | ۱ | ۱ | ۸ ڈرام | ۸ ڈرام | ۸ | ۵ | ۶ | ۰ |
| انولیڈ گنگ و عورات | ۲۰ یا | ۱۶ | ۳ | ۱ | ۱ | ۸ ڈرام | ۸ ڈرام | ۸ | ۵ | ۶ | |
| بیماران مدخلہ ہسپتال | ۱۰ | ۸ | ۴ | ۱ | ۸ ڈرام | ۸ ڈرام | ۸ ڈرام | ۴ | ۵ | ۰ | ہسپتال مین مچھلی اُس دن ملتی ہے جب گوشت کا دن نہوگا |

پورٹ بلیر مین قیدی جیل مین محبوس رہتے

پورٹ بلیر مین سواے جیلخانہ وائپر کے کہ اُسمین صرف وہ لوگ جو سٹلمنٹ مین اکر قصور کرتے ہین
قید کیے جاتے ہین اور کوئی دوسرا جیلخانہ یا چار دیواری واسطے بند کرنے قیدیون کے نہین ہے

ہر اسٹیشن مین آہنی یا چوبی یا پتی کی بارکین بنی ہین جنمین مشقتی قیدی زیر حراست قیدی یا پٹی افسر رہ کے رہتے ہین پہلے یہ بارکین رات کو بھی بند نہوتی تھین لیکن ۱۸۷۳ع سے رات کو بند کیجاتی ہین شروع سے تا ۱۸۷۰ع مشقتی قیدیون کو اجازت تھی کہ اپنی فرصت کے وقت کسی آزاد یا پیشہ ور کا کچھہ کام کرکے کمایا کرین لیکن اب ۱۸۸۰ع سے کسی مشقتی قیدی کو اجازت نہین ہی کہ بدون کسی سرکاری کام کے کسی پیشہ ور یا فری مین کے گھر کو جاوی یا انکا کام کری جیسے پہلے وقتون مین مضبوط مضبوط آدمی اپنی فرصت کے وقت دوسرون کا کام کرکے صدہا روپیہ جمع کر لیتے تھے وہ بات اب نہین رہی۔ پہلے مشقتی قیدی اور پٹی افسر صدہا روپیہ اپنے اپنے پاس ہمیانیون مین بھر کر کمر سے باندھے پھرا کرتے تھے اب کسی ایسے قیدی کو سوای پیشہ ورون کے اجازت نہین ہی کہ اپنی دو ماہ کی تنخواہ سے زیادہ روپیہ اپنے پاس جمع رکھی یا کسی پیشہ ور کے پاس بطور امانت رکھدیوی۔ اب یہ حکم ہی کہ اگر دو ماہ کی تنخواہ سے زیادہ روپیہ جسقدر کسی کے پاس ہو سیونگ بنک سرکاری مین امانتاً جمع کردیوی ورنہ ضبط سرکار ہو جاویگا۔ کرنیل مین صاحب کے وقت تک مقدمات دیوانی بھی بلا اخذ اسٹامپ ویسے ہی سادے عرائضات پر فیصل ہو جایا کرتے تھے مگر اب مثل ہند کے پورا اسٹامپ وغیرہ لیا جاتا ہی بلکہ اب ۱۸۸۰ع سے تو یہ ایک نیا دستور نکلا کہ کوئی عرضی کسی ٹکٹ لیو قیدی کی خواہ وہ کسی بابت ہووے بلا اخذ اسٹامپ کے سماعت نہوگی۔ کرنیل مین صاحب کے وقت تک قیدیون کو اجازت تھی کہ جس قسم کی جو عرضی چاہین صاحب سپرنٹنڈنٹ کو براہ راست خود حاضر ہو کر زبانی یا تحریری پیش کرین مگر جنرل اسٹوارٹ صاحب کے آخری وقت سے شدہ شدہ اب تو یہ نوبت پہونچی کہ کوئی قیدی بلکہ فری مین بھی براہ راست صاحب سپرنٹنڈنٹ سے کچھہ عرض معروض خواہ تحریری خواہ زبانی نہین کر سکتا بلکہ بلا وساطت

مشقتی یا ذرکٹ دار کو میں جیل رکھنے کی ممانعت ہے۔

ذکر اسٹامپ عرائضات قیدیان

اسٹیشن افسر کے ڈسٹرکٹ افسر سے بھی کوئی قیدی کسی قسم کی نالش کرنے کا مجاز نہین ہے لیکن عرائض متعلقہ محکمہ مال براہ راست صاحب ڈسٹرکٹ افسر کے حضور پیش ہوتی ہین -

ذکر بندوبست یہان متعلق حسب قواعد مروجہ سابق و حالیہ و اختیارات عدالتی واسطے پیشن افسران

جیسے مین نے اوپر بیان کیا جب یہ سٹلمنٹ آباد ہوا تو اول صرف روس واپر ڈین و چاتم و ہڈو و وپیر پانچ ٹاپو کھولے گئے تھے - ان ٹاپوون مین صرف قیدی جمعدار بمدد محرران ڈویژن کے بجاے اوورسیر بلکہ اسٹیشن افسرون کے کام کرتے تھے تمامی رپورٹ ترقی و تنزلی وغیرہ ان جمعدارون کی طرف سے فارسی مین صاحب سپرنٹنڈنٹ بہادر کے نام آیا کرتی تھین چنانچہ بعد سماعت صاحب سپرنٹنڈنٹ احکامات مناسب صادر فرماتے تھے اور صاحب سپرنٹنڈنٹ خود روزمرہ ہر ٹاپو مین جاکر کام دیکھتے اور اسکا بندوبست کرتے اور پیٹی افسرون کو برسر موقع واسطے بندوبست کام کے جو مناسب تصور کرتے حکم صادر فرماتے جمعدارون کو چھ ضرب بید تک سزا دینے کا خود اختیار حاصل تھا اس سے زیادہ سزا کے لائق اگر کوئی قصور ہوتا تو صاحب سپرنٹنڈنٹ کے سامنے پیش ہوتا سنہ ۱۸۶۱ع سے سنہ ۱۸۶۵ عیسوی تک گو اسوقت تک مونٹ ہریٹ وغیرہ اور نئے ٹاپو بھی کھل گئے تھے مگر صاحب سپرنٹنڈنٹ واسطے بندوبست اس سٹلمنٹ کے اکیلا تھا سنہ ۱۸۶۶ عیسوی مین ایک اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ مقرر ہوکر آیا کہ اسکو صاحب سپرنٹنڈنٹ نے بطور مجسٹریٹ کے تمامی سٹلمنٹ کے مقدمات سماعت کرنے کا اختیار دیا یہ صاحب زیر بنگلہ صاحب سپرنٹنڈنٹ کے کورٹ کرکے مجرمون کو سزا دیا کرتا تھا سنہ ۱۸۶۹ عیسوی مین کرنیل مین صاحب کے عہد سے یہان سٹلمنٹ افسرون کا آنا شروع ہوکر جنرل اسٹوارٹ کے وقت تک دس سٹلمنٹ افسر ہوگئے اور جابجا کورٹ شروع ہوا اور مقدمات جرائم قیدیان بہ نسبت سابق کے نشوگونے ہونے لگے -

# CHATER V

## On the 32 Asiatic languages prevalent at Fort Blair The habits, aw mers and customs of the convicts

# فصل پنجم

## پورٹ بلیر کی زبانون و اوضاع و اطوار مین

پورٹ بلیر ایک ایسی جگہہ ہی کہ جسمین چینا - برہما - ملائی - سنگلی - جنگلی - نکوباری و کشمیری - پشتونی - ایرانی - مکرانی - عرب - حبشی - پارسی - پرتگیز - امریکن - انگریز - ڈین فرنچ وغیرہ اور ہندوستان کے سب ضلعون اور شہرون کے آدمی مثل بھوٹیا - نیپالی - پنجابی - سندھی - گجراتی - دلی والی - ہندوستانی - اہل برج - آسامی - متھیلی - بندیل کھنڈی - اڑیا - تلنگی - مرہٹے - کرناٹکی - مدراسی - ملیالم - گونڈ - بھیل - بنگالی کول - سنتال وغیرہ سب موجود ہین جب یہ لوگ آپس مین مل کر بیٹھتے ہین تو اپنی اپنی زبان مین بات چیت کرتے ہین مگر بازار اور کچہریون کی زبان یہان ہندوستانی ہی ہوا سلئے ہر آدمی کو خواہ وہ کسی ملک کا ہو یہان اگر ہندوستانی زبان سیکھنا ضرور پڑتا ہی بلکہ بے سیکھے تھوڑے روز کے بعد ہر آدمی خود بخود ہندوستانی بولنے لگتا ہی کیونکہ جب تک کوئی آدمی ہندوستانی نہ بولے اُسکا گذارہ نہین ہوسکتا - میرے خیال مین پردہ زمین پر کوئی دوسری جگہہ اس بات مین پورٹ بلیر کے مقابل نہوگی - یہان ایک ایسا میلا جمع ہوا ہی کہ شاید آج تک پردہ زمین پر کہین ایسا مجمع مختلف نہ جمع ہوا ہوگا - جب

بنگالی مرد اور مدراسی عورت یا بھوٹیا مرد اور پنجابی عورت یا سندھی مرد اور بنگالی عورت آپس مین شادی کرتے ہین اور میان بیوی کی اور بیوی میان کی بات نہین سمجھتے اور بوقت تکرار و لڑائی باہمی کے دونون اپنی اپنی زبان مین ایک دوسرے کو گالیان دیتے ہین اور فریق ثانی کچھ نہین سمجھتا تو عجب کیفیت ہوتی ہی - یہان جب ٹکٹ والون کے گھرون مین بتقریب بیاہ شادی و عقیقہ و مونڈن و کان چھدنی وغیرہ کی دعوت اور نیوتہ ہوتا ہی اور ملک ملک کی عورتین جمع ہوکر اپنی بولی مین گاتی اور اپنے اپنے ملک کی وضع پر ناچتی کودتی ہین تو وہ کیفیت بھی قابل دید ہی ہر ملک کے مرد اور خصوصاً عورت اپنے اپنے ملک کا لباس و زیور و جوتہ پہن کر جب پہلی تاریخ کو پریڈ پر بڑے ناز و نخرے سے آتی ہین وہ میلہ بھی قابل دید ہی - ہندوستانی لوگ کثرت سے ہونے کے سبب سے پنجاب و سندھ وغیرہ دوسرے ملکون کی عورات اور بہت سے مرد بھی اب ہندوستانی لباس پہننے لگے - یہان قوم کی پابندی جو ہندوستان کی پرانی بیماری ہی یکقلم ترک ہوگئی - مسلمان مرد خواہ کسی ذات کا ہو ہر مسلمان عورت سے بلا روک ٹوک شادی کرسکتا ہی - اِس پابندی قوم کو ایک امر فضول سمجھکر مرد و عورت قبل یا بعد شادی کے یہ بھی کبھی نہین پوچھتے کہ تمھاری کیا ذات ہی - ہندوؤن مین بھی ہندو ہونا کافی و وافی ہی ایک ذات کا ہونا ضرور نہین ہی - راجپوتون کے گھرون مین برہمنیان اور برہمنون کے گھرون مین پاسنین اور ٹھکرائنین موجود ہین بلکہ اِس پابندی قوم کے اُٹھ جانے کے سبب سے بعض عورات ایسی بے تکلف ہوگئی ہین کہ بعض وقت اونچی نیچی ذات کے ہندو اور مسلمان عورتین چمار اور بھنگیون سے بھی شادی کرلیتی ہین - بوجہ موجودگی سخت قواعد چھوت وغیرہ کے جو دضعین قواعد مذہب ہنود نے بلالحاظ پورٹ بلیر وغیرہ و سواری جہاز و قید کے

مقرر کیے تھے مجبور بہت ہندو اور خصوصاً ہندو عورات مسلمان ہو جاتی ہین گو اب بوجہ
عدم جواز شادی ہندو مسلمان کے یہ رسم کسیقدر کم ہو گئی مگر تاہم در پردہ بہت سی عورات
مرد مسلمانون کا کھانا کھانے لگتی ہین - قیدیون کے بچّون کی شادی ہندو کی ہندو
کے یہان اور مسلمان کی مسلمان کے یہان خواہ وہ کسی ذات کا ہو ہو جاتی ہی یہان
ہر صنعت و صفت کے اچھے پورے سب قسم کے آدمی موجود ہین یہان ٹھگ وہ ٹھگ ہین
کہ دل کو ٹھگ لیوین چور وہ چور ہین کہ آنکھ کا کاجل چرا لیوین - یہان شعبدہ باز -
بازیگر - بہروپیے - بھنڈیلے - نقال - پتلیون کے تماشے والے - ہیجڑے - طوائف نٹ
میراسی - گویئے - قوال اور ہر فن کے نیک و بد معاش سب موجود ہین جسکو دیکھو اپنی
ترنگ اور وضع مین نرالا ہی - یہان ہر برہمن کو خواہ وہ پڑھا ہو یا نہو پنڈت کہتے ہین
صرف ست نراین کی کتھا سیکھ لینے سے یہان برہمن لوگ کتھا گو ہو جاتے ہین یہان
ایسے ایسے ہزارون بدمعاش جمع ہین کہ ان ایک ایک سے ضلع کے ضلع تنگ تھے -
مگر اب سرکار کے بندوبست اور تنگی اور انتظام جگہ کے سبب سے سبکا قافیہ تنگ ہی -
اب وہ بڑے بڑے نامی گرامی چور و ڈکیت جنکا آبائی پیشہ ہی چوری ڈکیتی تھا رات کو
گھر سے باہر قدم نہین رکھتے اور ہل پاتو کو اپنا ذریعہ معاش سمجھکر اُسپر قانع ہین ---
یہان اچھے اور نیکون کا بھی یہ حال ہی کہ کوئی ملا ہو مولوی اور پنڈت اور درویش
و بھائی جی وغیرہ سے خالی نہین ہی - جھنڈا شاہ ساکن بریلی مثل قطب کے بڑا ہی
مونث ہر بیٹ پر بیٹھا ہی گو دسمبر ۱۸۸۰ع مین اُسکی رہائی بھی ہو گئی مگر اب تک اپنی
جگہ سے نہین ہلتا اور اس سٹلمنٹ کے مشرکین کو اولاد و روزی تقسیم کرتا رہتا ہی جسکو
دنیا کی زبان مین سیکھنا ہو وہ اس سٹلمنٹ کو آدی یہان جوشی ہو رہی ہی جسکو ولی

یا درویش کامل یا مولوی یا پنڈت یا گرنتی یا کوکا ہونا بہ بہت جلد ہو سکتا ہی اور جو کوئی
کسی قسم کی ٹھگی یا گٹھہ کتری یا چوری یا بدمعاشی سیکھنا چاہتا ہو بہت جلد سیکھیگا
اور اپنے فن کا کامل ہو جاویگا جو لوگ بہت عرصہ تک یہان قید مین رہکر اور کسیقدر افسری
کرکے ملک کو واپس گئے تو پھر انکو روٹی کی فکر نرہی ہو گی یہان کا سیکھا ہوا اور تجربہ کار
آدمی جہان جاویگا عمدہ جگہہ پاویگا اور کمین ٹھوکر نکھاویگا۔ یہان کی عورتون مین
بے پردہ کھلے خزانہ پھرنے سے ایسی تذکیر چھا گئی کہ مذکر کے صیغون کو اپنے بول چال مین
استعمال کرتی ہین اکثر عورتون کے منہ سے سنوگے کہ بجاے مین گئی کے ہم گیا بولتی ہین
یہان سب ملکون کے مرد و عورت جمع ہو کر بات چیت کرنے سے پورٹ بلیر کی بھی ایک
نرالی بولی ہو گئی ہی اکثر لوگ بولتے ہین ہم جاتا تم کھاتا۔ بکری مارتا۔ گاے بھاگتا ۔۔
یہان لفظ پیٹی بمعنی صندوق اور گول مال بمعنی گڑبڑ۔ اور برابر بمعنی درست اور البت
بجاے البتہ کے اور رنڈی بجاے عورت اور بمبو بجاے بانس اور کچھہ پروا نہین بجاے
کچھہ مضائقہ نہین اور بستہ بمعنی بورہ اور خلاص ہو گیا بجاے خرچ ہو گیا اور بتی لوگ اور
کتا لوگ اور اسی قسم کی اور بہت سی لفظین بولی جاتی ہین اور شاید رفتہ رفتہ پچاس برس
کے بعد پورٹ بلیر کی بھی ایک علٰحدہ بولی ہو جاویگی۔ مدراسی لوگون کی ٹامل یعنی اردو زبان
جسکو ہندوستانی لوگ گڑگڑانا کرکے نسبت کرتے ہین وہ تو انگریزی سے بھی زیادہ مشکل
اور نیر ہی۔ مگر مدراسی مسلمان اور مدراسی پلٹنون کے نوکر اور صاحب لوگ جو زبان بولتے ہین
اور جسکو اس ملک والے مسلمانی زبان کہتے ہین اسکے لہجے اور محاورے ہمارے ملک
کی ہندوستانی زبان سے بہت مختلف ہین لفظ نے جو ہماری زبان مین ماضی متعدی کے
فاعل کی علامت ہی انکے محاورے مین اسکا استعمال بالکل نہین ہی دی اس جملے کو

کہ کریم نے کئے ہیں کو مار الفظ نے کو چھوڑ کر کریم گئے کو مار ابولتے ہین اور بجاے لفظ جو کے
جو ہماری زبان مین ضمیر موصولہ ہو وی لوگ لفظ سو استعمال کرتے ہین وی اس جملے کو
کریم جو مرگیا۔ مرگیا سو کریم بخش بولتے ہین اُنکے محاورے مین لفظ کر بار بار آتا ہو جیسے وہ
بولتے ہین تم آنا کر بولے مجھے کسواسطے نہین آئے مطلب یہ کہ تمنے آنے کا وعدہ کیا تھا
پھر کیون نہ آئے وہ لوگ نکو بجاے نہین کے استعمال کرتے ہین بجاے نہین صاحب کے
نکو صاحب بولین گے۔ وہ لوگ کبھی اسم واحد کو بجاے جمع کے کبھی استعمال نہین کرتے
بجاے اسکے کہ وہ لوگ آتے ہین لوگان اور بجاے توپ کے توپان بولتے ہین۔ انکی
گنتی بھی بعد بیس کے مثل انگریزی کے دہائیون کے ساتھہ اکائیان ملاکر ہوتی ہو وہ لوگ
بجاے بائیس کے بیس پہ دو اور بجاے چورانوے کے نو دپر چار علی ہذا القیاس بولتے ہین
یہ بھی اونکا ایک خاص محاورہ ہو کہ بروقت رخصت ہونے کے بجاے جاتا ہون کے
آتا ہون بولتے ہین اُنکے بول چال کے بیچ مین حرف خ منقوطہ بجاے ق عربی کے
بولا جاتا ہو جیسے قاضی جی کو خاضی جی بولین گے اور اسیطرح پر اور بھی بہت سے ان لوگون
کے ایسے محاورے ہین کہ ہمارے ملک کا نیا آدمی اونکو سنکر متحیر ہو جاوے۔ یہ مدراسی مسلمان
مثل ہمارے ملک کے پوربیے سپاہیون کے پھوہڑ گندے نہین ہین بلکہ بہت عجیب شریف
و شیرین زبان و ملنسار ہوتے ہین برخلاف ہمارے ملک کے سپاہیون کے یہ لوگ اکثر خواندہ
بھی ہوتے ہین رنگین پایجامہ اور کُرتا پہننے کا جوان بڈھون سبمین دستور ہو اور ہر آدمی
کے مونڈھے پر ایک جوڑہ رومال سُرخ رنگ کا لٹکتے ہوئے ضرور دیکھوگے کوئی آدمی خواہ
ہندو خواہ مسلمان بے رومال لٹکائے باہر نہین نکلتا اور جیسے بنگالی ننگے سر پھرتے ہین
ویسے ہی اکثر مدراسی سر پر تو ایک بڑا عمامہ مگر پاون سے ننگے گھومتے ہین ان مدراسی مسلمانونکا

محرّم بھی ہمارے ملک کی ہولی کے سوانگ کی نقل ہی - دو تین آدمی ستھرے شاہی بنکر
اور کفنی اور چوڑیان پہن کر اور کھریا متی کے ٹیکے بدن پر لگا کر کچھ اشعار طبعزاد بطور شرو نکے
اپنے لہجے مین پڑھتے ہین اور اخیر ہر بند کے وارے چھنڈ ہار - وارے گر جھب کتے ہین اور
طرف ثانی با واز بلند وا بے صیاد وا بے اُستاد بہت زور سے کہتا ہی اور ہمارے ملک کے
سُننے والون کو ہنسی سے لٹا لٹا دیتا ہی - سوکھٹی یعنی سوکھی مچھلی کھانے کا مدراس ہین
بھی دستور ہی اُس سوکھی مچھلی کو کہ جسمین مثل سڑے ہوئے کچے چمڑے کے بدبو آتی ہی
یہ لوگ گوشت پر سبقت دیتے ہین - لال مرچ اور کھٹا یہ لوگ بہت کثرت سے کھاتے ہین
ہمارے کھانے کو جسمین بہت مرچ اور ترشی نہو یہ لوگ پسند نہین کرتے - ہمارے دست
بر بہا اور چینا انپر بھی سبقت لیجا کر علاوہ سوکھی مچھلی کے بنی بھی کھاتے ہین - مچھلیون کو
پیپون مین بھر کر سڑانے سے جب انمین کیڑے پڑ جاتے ہین اُن کیڑون کو کوٹ کر بنی بنائی جاتی ہی
اور اُسمین ایسی بدبو ہوتی ہی کہ جب بنی کا برتن کھولا جاتا ہی تو ہماوگ ہوا کے رُخ ایک میل تک
بھی کھڑے نہین رہ سکتے گا بر بہا اور چینا لوگ اُسکے ایسے شائق ہین کہ ترکاری وغیرہ عمدہ عمدہ
کھانا پکا کر اُس بنی کو اُسپر بہا بے گرم مصالحہ کے چھڑکتے ہین اور بہت مزے سے کھاتے ہین
جب انکو بنی ملگئی تو تمام دنیا کی نعمت ملگئی - یہان کسبی یا طوائف کوئی نہین ہی مگر اکثر
عورتین ایسی بے حیا اور فاحشہ ہین کہ کسبیون کو انسے شرم آتی ہی - ان رنڈی اور لونڈون
کے سبب سے یہان اکثر خون ہوا کرتے ہین - دیّوثی اور بے غیرتی یہان اس نوبت
پر ہی کہ بہت مرد اپنی عورتون سے چھنالا کراتے ہین - یہان کی آب و ہوا عورتون
کے واسطے ایسی موافق ہی کہ بڈھی عورتین بھی یہان آکر بارہ برس کی بچیان
ہو جاتی ہین - بلکہ برخلاف کلیہ طب کے یہان بڈھی پھوس عورتون کے بچے

پیدا ہوتے ہین۔ یہان اِس کثرت سے ہر ملک و ملت اور وضع کے آدمی جمع ہین کہ اگر سب کے اوضاع و اطوار اور بولی علٰحدہ علٰحدہ مفصل مع قاعدہ صرف و نحو کے لکھی جاوے تو ایک دفتر طویل ہو جاتا ہی اور ناظرین اسکو دیکھکر گھبرا جاوینگے اور اِس نئی اور دلچسپ کتاب کے مطالعہ سے محروم رہین گے اسواسطے کسیقدر بحث ضروری جو اِس فصل سے متعلق ہی بیان کی گئی مگر تھوڑے تھوڑے جملہ ہر ایک زبان مشہور کے مع ترجمہ اردو واسطے ملاحظہ و تفریح طبع ناظرین کے اِس فصل کے اخیر مین شامل کر دیے گئے۔ اب اخیر مین اِس فصل کے یہ بات بھی بیان کرنی ضرور ہی کہ اپنی اپنی وضع اور رسم اور بولی اور لباس ہر کسی کو پسند ہی جنگلی اپنے جنگل مین رہتے اور ننگ دھڑنگ پھرتے اور پھل پھول اور کیڑے مکوڑے کھانے کو ہماری قبا اور دوشالے اور پلاؤ و قلیہ اور عمدہ عمدہ کھانون پر سبقت دیتے ہین جب صاحب لوگ ہمارے عمدہ عمدہ عطر کو سونگھتے ہین تو اونکو قی ہونے لگتی ہی۔ بارہا۔ چینیا جب ہمارے گھی کے پکے ہوئے پکوان کو دیکھتے ہین تو اپنی ناک بند کر لیتے ہین ہمارے قلیے اور قورمے اور پلاؤ کے بگھار کی خوشبو عربون کے دماغ کو پراگندہ کر دیتی ہی۔ غرض بچپن سے زبان اور ناک جس چیز کی عادی ہی وہی اُسکو پسند ہی اگر ہم بربما مین پیدا ہوتے تو ضرور بنئی کو گلاب کے عطر پر سبقت دیتے اب اِس سے معلوم ہوا کہ کسی ملک کی رسم و رواج اور لباس اور پوشاک کو بُرا کہنا اور اپنی رسم و رواج و خوراک و پوشاک اور بولی کو دوسرون سے بہتر سمجھنا محض حماقت اور نادانی ہی جو جس حال مین ہی سو ٹھیک ہی کسی کو کسی پر سبقت نہین ہی سب بنی آدم برابر ہین بزرگی صرف ایمان کی ہی جسکو خدا چاہی نصیب کری۔

# Rules for reading the Foreign Languages correctly and a few hints on the 32 above mentioned Languages

## قواعد واسطے صحیح پڑھنے اجنبی زبانون کے اور بعض اشارے نسبت اُن زبانو نکے

۱- اِن اجنبی زبانون کے صحیح پڑھنے کے واسطے برعایت قاعدۂ ناگری واؤ اور یا ہردو حروف علت کے حسب مندرجۂ ذیل تین تین آوازین مقرر کردی گئین-

واؤ

| قسم | اُردو | ناگری | انگریزی | نشان اُردو مین |
|---|---|---|---|---|
| معروف | مُوْ | मू | Moo | جیسے مُو بمعنی بال |
| بین بین | دو | दो | To | جیسے عدد دو ۲ |
| مجہول | سَو | सौ | So | جیسے عدد سو ۱۰۰ بمعنی صد |

یا

| قسم | اُردو | ناگری | انگریزی | نشان اُردو مین |
|---|---|---|---|---|
| معروف | نی | नी | Nee | جیسے لفظ رانی بمعنی ملکہ مین شکل یاء معروف ی |
| بین بین | سے | से | Se | جیسے لفظ سے بمعنی از مین شکل یاء بین بین ے |
| مجہول | ہَی | है | hai | جیسے لفظ ہی بمعنی است مین شکل یاء مجہول ی |

اور جب حرف یا کسی کلمہ کے وسط مین واقع ہو تو بلا مدد کسی اعراب کے اوسکی آواز ہمیشہ بلکی یعنی بین بین ہو گی جیسے لفظ دیو بمعنی بھوت مین اور میرے اور تیرے ضمائر مین موجود ہی اور جب حرف ماقبل یاء پر فتحہ یا کسرہ ہو تو مثل لفظ ایوان بمعنی کمرہ و حیران

بمعنی جانور و دیوان بمعنی وزیر و سیون بمعنی سلائی اُوسکی آواز ہو جاویگی اور حروف صحیح پر جبتک کہ کوئی اعراب نہو اُنکو ہمیشہ مفتوح پڑھنا چاہیے جیسے در بمعنی دروازہ و گھر بمعنی خانہ مگر دُر بمعنی موتی و گر گیا بمعنی افتاد صرف اعراب لے دینے سے پڑھا جاویگا اب ناظرین کی خدمت مین عرض ہی کہ اگر اِن قواعد کی رعایت اِن اجنبی زبانون کے پڑھنے مین کیجاویگی تو امید ہی کہ اُسکے تلفظ مین غلطی نہوگا۔

۲- اِن تیئیس ۲۳ مشہور زبانون کے ضروری جملے محض واسطے تفریح طبع ناظرین کے یہان لکھ دیے ہین۔ اگر کوئی صاحب اِن زبانون مین سے کسی زبان کو اچھی طرح سے سیکھنا چاہے تو مؤلف کو اطلاع دیوی کہ بشرط امکان وہ پوری زبان مع قواعد ضروری کے صرف و نحو کے اُسکو بھیجدیجاویگی۔

۳- گو یہان انگریزی و پرتگیز و سپین و فرنچ و جرمن و یونان و لاٹن و ڈنمارک زبان جاننے والے بھی بہت لوگ یہان موجود ہین مگر چند سببون سے یورپ کی کوئی زبان بھی اِس کتاب مین شامل نہین کی گئی۔

۴- یہ بات ظاہر ہی کہ لہجے ہر زبان کے بتیس بتیس کوس پر بدلتے جاتے ہین اگر اُن سب مختلف لہجون پر خیال کرکے سب لہجے علیحدہ علیحدہ لکھے جاوین تو صرف ہندوستانی ہی کی سیکڑون زبانین ہو جاتی ہین اِسواسطے برج بھاکھا و پوربی زبان وغیرہ علیحدہ علیحدہ نہین لکھی گئی۔

۵- عربی اور فارسی کے جملون مین عرب اور ایرانیون کے صرف روزمرہ بول چال کے محاورے لکھے گئے ہین گو ہمارے ملک کے لوگون کو بہت سے الفاظ اور محاورے اُن جملون مین معلوم ہونگے مگر فرق یہ ہی کہ ہمارے ملک کے آدمی عربی فارسی پرانی اور

متروک کتابون اور ہندوستانی اوستادون سے سیکھتے ہین اور یہ جملے جیسے اہل زبان کے منہ سے نکلے ویسے ہی لکھے گئے اور جہان تک ممکن ہوا واسطے تفریح طبع ناظرین کے صرف اصطلاحی اور نئے محاورے چن چن کر داخل کیے گئے اگر یہ جملے کسی اہل زبان کو پڑھکر سنائے جاوین تو وہ ہمارے ملک کی درسی کتابون پر انکو تفضیلت دیگا اور زیادہ پسند کریگا۔

۶۔ تامل یعنی مدراسی زبان اور برہما اور ملائی وغیرہ چند زبانین جنکی یہان زیادہ تر ضرورت ہی بہ نسبت اور دوسری زبانون کے ذرہ زیادہ تر شرح وبسط سے لکھی گئی ہین مگر اور دوسری زبانون کے صرف تھوڑے تھوڑے جملے محض تبرکاً شامل کردیے ہین کیونکہ اگر سب زبانین شرح اور بسط کے ساتھہ لکھی جاتین تو یہ کتاب بہت بڑی ہو جاتی اور اسکی تصنیف کا اصل مطلب فوت ہو جاتا۔

۷۔ بعض زبانین محض اُمّی اور ان پڑھے لوگون کی زبان و منہ سے سنکر لکھی گئی ہین اگر کہین صرف ونحو کی غلطی اونمین پائی جاوے تو قلم عفو سے اسکی اصلاح کردیوین اور اس عاجز کو کہ ان سب زبانون کا حافظ نہین ہی معاف کرین۔

# ARABIC LANGUAGE

## عربی زبان

| ہندی | عربی |
|---|---|
| آپ کا نام کیا ہی | اَیْش اِسْمُکَ |
| آپ کیسے ہین | اَیْش حَالُکَ |
| مجکو بہت سے بیرے جگا یو | اِیْتَ اَعْطِنِي بُکْرَۃً صحنی بدہای قوی یا |

کو یعطني یدري بالرے عبقة

| ہندی | عربی |
| --- | --- |
| آپ کو کچھہ خبر ہی | هَلْ عِنْدَكَ اَخْبَارٌ |
| آپ نے کچھہ سُنا ہی | هَلْ سَمِعْتَ شَيْئًا |
| آپ کے بھائی کیسے ہین | كَيْفَ حَالُ اَخُوكَ |
| بہت بیمار ہین | مَرِيْضٌ جِدًّا |
| یہان سے چلے جاؤ | رُحْ عَنِّي |
| جسقدر ہین سکون | (عَلٰى مَا قَدَرْتُ) |
| چھتری پکڑو | (خُذْ ظُلَّةً شَمْسِيَّةً) |
| آپ اِتنے روز تک کہان تھے | (اَيْنَ كُنْتَ الْاَيَّام دِي) |
| آپ نے عبد اللہ کو دیکھا ہی | (هَلْ شُفْتَ عَبْدَ الله) |
| ہان مین نے عبد اللہ کو دیکھا ہی | نَعَمْ شُفْتُ عَبْدَ الله (نَعَمْ شُفْتُهُ) |
| اِسمین کچھہ اندیشہ نہین ہی خدا مالک ہی | مَا فِيهِ بَأْسٌ اللهُ كَرِيْمٌ |
| وہ وہان کیا کرتا ہی | اَيْشْ يَعْمَلْ هُنَاكَ |
| مجھکو کچھہ خبر نہین | مَا هِيَ خَبَرٌ |
| تم اُسکو جانتے ہو | هَلْ تَعْرِفُهُ |
| وہ یہان کب آویگا | مَتٰى يَجِيْءُ هُنَا |
| کتنی دفعہ مین اوسکو بولا | كَمْ مَرَّةً قُلْتُ لَهُ |
| کلھہ (جو آویگا) | غَدًا |
| میری طرف سے اُسکو سلام کہو | سَلِّمْ عَلَيْهِ مِنْ عِنْدِي |

| عربی | ہندی |
| --- | --- |
| اَمْسِ | کلھہ (جو گیا) |
| فِي رَأيِي (فِي ظَنِّي) | میری رائے مین |
| جِئْتَ اِلَي ثِيَابِي حَالًا | میرے کپڑے اسیوقت لاؤ |
| اَيْنَ هِيَ (هَيَا فَاَيْنَ) | کہان ہی |
| مُرَادِي فِي جَنَابِكَ شَيْءٌ | میری کچھہ آپ سے غرض ہی |
| اَتُعِيرُنِي مُبَرَاتَكَ لِاُبَرِّيَ بِهَا الْقَلَمَ | اپنا چاقو عنایت کرو مین قلم بناؤنگا |
| اَيْشٍ هُمَا | وہ کیا ہی |
| اِنْكَانَ مَا عِنْدَكَ شُغْلٌ تَعَالَ مَعِي اِلَي السُّوقِ | اگر آپکو کچھہ کام نہو میرے ساتھہ بازار چلیے |
| خَلِّنِي اَشُوفُ | مجھے دیکھنے دیجیے |
| اَيْشٍ نَعْمَلُ | مین کیا کرون |
| اُرِيدُ اَكْتُبُ مَكْتُوبًا هَاتِ لِي الدَّوَاةَ وَالْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | مین ایک خط لکھا چاہتا ہون آپ دوات و قلم و کاغذ لائیے |
| مَا اَعْرِفُ | مین نہین جانتا |
| طَيِّبٌ لٰكِن قَدْ اَيْشٍ السِّعْرُ | بہت اچھا لیکن اوسکی کیا قیمت ہی |
| رَخِيصٌ جِدًّا | بہت سستا ہی |
| اَيْشٍ هُوَ غَالِي | کیا یہ بہت مہنگا ہی |
| نَقْدٌ اَيْشٍ تُعْطِيهِ | کیا لوگے (یا کتنے کو دوگے) |
| اَنَا فَرْحَانٌ لِاَجْلِهِ | مین اس سبب سے بہت خوش ہین |

| عربی | ہندی |
|---|---|
| هُنَاكَ عَلَى الصَّنْدُوقِ عِنْدَ رَاسِكَ | وہان صندوق پر آپ کے سر کے نزدیک |
| مَا لَكَ | اب کیسے ہو |
| الآن رجعت لي مويه حتى اغسل وجهي ويدي | ابھی جاؤ اور پانی لاؤ کہ مین منہ ہاتھ دھوؤن |
| لَا تَقُلْ هٰكَذَا | ایسا مت بولو |
| تُرِيْدُهُ سَخِنٌ | کیا گرم پانی مانگتے ہو |
| هَلْ سَأَلْتَهُ | تُمنے اُسکو پوچھا |
| مَاذَا قَالَ | وہ کیا بولا |
| قَدْرَ مَا | اِتنا |
| أَيْنَ أُصَادِفُهُ | مین اوس سے کہان ملون |
| تَفَضَّلْ أُقْعُدْ | مہربانی کرکے بیٹھیے |
| أَهْلًا وَسَهْلًا وَمَرْحَبًا | مزاج شریف |
| تُرِيْدُ حَاجَةً | آپ کوئی چیز چاہتے ہین |
| لَا كَثِيْرٌ خَيْرُكَ | نہین آپ کی مہربانی ہے |
| حُدْ فُطُورَ غَدَا خُبْزُ لَبَنُ سُكَّرُ عَشَاكَ | ناشتہ کھانا۔ روٹی۔ دودھ چینی رات کا کھانا |
| أَنَا مَغْمُوْمٌ عَلَى ذَاكَ | مین اُسکے واسطے افسوس کرتا ہون |
| اِشْرَبْ حَلِيْبًا | دودھ پیؤ |
| تَفَضَّلْ كُلْ مَعَنَا الْيَوْمَ | مہربانی کرکے آج ہمارے یہان کھائیے |
| أَوْقِدِ السِّرَاجَ | چراغ جلاؤ |

| ہندی | عربی |
| --- | --- |
| بتی بجھاؤ | اِطفئِ الشَّمعَۃَ |
| اُسکو بخار رہی | صار لہٗ حُمّٰی |
| آپ کی بی بی کیسی ہین | کیف حال البیت |
| اُسکو بالکل آرام نہین ہوا | لیست فی صحتہ التامۃ |
| پادشاہون مین صلح ہوگئی | یصیر الصلح بین الملوک |
| بہت مال آیا | جاء ببضائع کثیرۃ |
| تم عربی بول سکتے ہو | أنت تقدر بتکلم العربی |
| دہلی سے لاہور کتنی دور ہی | قدر ای بعد من الدہلی الی الاہور |
| بھولو مت | لا تنس |
| اِدہر آؤ میرے ساتھ سرائے کو چلو | تعال ہنا تعال معی الی الخان |
| دروازہ کھولو - دروازہ بند کرو | اِفتح الباب - اِغلق الباب |
| آپ کہان سے آئے | من این جائنی (جئت) |
| آپ کہان جاتے ہین | الی این رائح |
| چاے تیار کرو | حضر الشاء |
| بندوق بھرو - اور اُسپر شست لگاؤ | ملئ البارودۃ - نشین علی ذاک |
| اسدم گھر کو چلے جاؤ | سر الی البیت حالاً |
| آپ حقہ پیتے ہین | انت تشرب الدخان |
| وہ کون ہی | من ہوا |

| ہندی | عربی |
| --- | --- |
| آپ کون ہین | مَنْ أَنْتَ |
| ہم کل جاوینگے | نَحْنُ نَرْجِعُ غَدًا |
| آگ لاؤ | هَاتِ النَّارَ (جِبْتَ النَّارَ) |
| یہ خبر بڑے تعجب کی ہے | هٰذَا خَبَرٌ عَجِيبٌ |
| ہم بھوکے پیاسے ہین | نَحْنُ جَوْعَانِينَ وَعَطْشَانِينَ |
| یہ شور کون کرتا ہے | مَنْ عَامِلٌ ضَجَّةً |
| وہاں رات دن کچھہ خوف نہین ہے | الْخَوْفُ مَا فِيشْ فِي اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ |
| آپ کیا کہتے ہین | أَيْشْ عَمَّالْ تَقُولُ |
| یہ بدو ہین چوری لوٹ اور خون انکا پیشہ ہے | دُولْ عَرَبْ يَنْهَبُوا وَيَسْلُبُوا وَيَقْتُلُوا |
| وہاں کون رہتا ہے | مَنْ هُوَ سَاكِنٌ هُنَاكَ |
| میرا ارادہ ہے کہ تین خچر اور تین اونٹ اور تین گدھے اور تین گاڑی کرایہ کرون | مُرَادِي اسْتَكْرِي ثَلَاثَ بِغَالٍ وَجِمَالٍ أَوْ حَمِيرٍ وَعَرَابَةٍ |
| گھر سے نکلو | أُخْرُجْ مِنَ الْبَيْتِ |
| وہاں کتنے آدمی ہین | كَمْ كَانَ نَاسٌ هُنَاكَ |
| مہربانی کرکے ایک قلم عنایت کیجیے | اِعْطِنِي مِنْ فَضْلِكَ قَلَمٌ |
| اسکی دوکان کہاں ہے | أَيْنَ دُكَّانُهُ |
| مدینہ کو کون سی سڑک جاتی ہے اور اُس سڑک پر چور ہین | أَيْنَ دَرْبٌ (أَوْ سِكَّةٌ) إِلَى الْمَدِينَةِ وَهَلْ فِي ذَلِكَ الدَّرْبِ حَرَامِيَّةٌ |

| ہندی | عربی |
|---|---|
| یہ کسکا گھوڑا ہے | حِصَانُ مَنْ هٰذَا |
| آپ کی گھڑی برابر چلتی ہے | سَاعَتُكَ تَمْشِي طَيِّبْ |
| میں تھوڑی عربی بول سکتا ہوں | آنَا اَتَكَلَّمُ عَرَبِيْ شَيْءٌ قَلِيْلٌ |
| تم عربی کتنے روز سے سیکھتے ہو | مَا هِيَ الْمُدَّةُ الَّتِي تَتَعَلَّمُ فِيْهَا الْعَرَبِيَّ |
| میرا استاد ہفتہ میں دو بار سکھاتا ہے | الْمُعَلِّمُ يُعَلِّمُنِي مَرَّتَيْنِ فِي الْاُسْبُوْعِ |
| اس کشتی کا کیا بھاڑہ ہے | كَمْ كِرَا الْقَارِبِ |
| کیا بجا ہے | كَمِ السَّاعَةُ |
| میری گھڑی میز پر رکھو | حُطَّ سَاعَتِي عَلَى الْمَائِدَةِ |
| کافی کا بھاؤ کیا ہے | كَمْ يَسْوَى الْقَهْوَةُ |
| اس تالاب میں مچھلی ہیں | هَلْ فِي هٰذَا الْغَدِيْرِ سَمَكٌ |
| اس جہاز میں کتنے مسافر ہیں | كَمْ كَانَ مِنَ الْمُسَافِرِيْنَ فِي ذَالِكَ الْمَرْكَبِ |
| اس گانوں کا نام کیا ہے | اَيْشَ اِسْمُ هٰذَا الْقَرْيَةِ |
| یہ کرسی دوسرے کمرے میں لیجاؤ | خُذْ هٰذَا الْكُرْسِيَّ اِلَى الْاُوْضَةِ الْاُخْرٰى |
| ہم تھوڑی دیر میں پھر آتے ہیں | نَحْنُ نَرْجِعُ بَعْدَ الدَّقَائِقِ |
| یہ چیزیں صندوق سے نکالو | اُخْرُجْ هٰذَا الْحَاجَةَ مِنَ الصَّنْدُوْقِ |
| یہ خبر آپ کو کب پہونچی | مُنْذُ كَمْ بَلَغَكَ هٰذَا الْخَبَرُ |
| تھوڑی روٹی سینک کر اوس پر مکھن لگاؤ | اِشْوِ شُوَيَّةَ خُبْزٍ وَضَعْ عَلَيْهِ زُبْدَ |
| اس صاحب کو ایک دوسرا پیالہ چاے کا دو | اِعْطِ الْخَوَاجَةَ فِنْجَانَ شَاءٍ آخَرَ |

| ہندی | عربی |
| --- | --- |
| تھوڑی روٹی اور آلو و بھاجی و کدو بھی | جئت بشویۃ عیش و بطاطس و خضرو |
| پھول گوبھی و شلغم و گاجر و کھیرا لاؤ | الملفوف والقرنبیۃ و بینیۃ اللفت والجزر والخیار |
| گائے و بکری و بچھڑے کا گوشت مچھلی و مرغی لاؤ | جئت لحم بقر و ضان و عجل سمک و دجاجۃ |
| اسکا نام اپنی زبان میں بتلاؤ | قل لی اسم ھذا بلغتک |
| آپ ہماری زبان میں بات چیت کرسکتے ہیں | ھل تتکلم بلساننا |
| آپ کا فرمانا میرے سر و آنکھوں پر ہے | قبلت بمعروضک |
| آپ سچ جانیں اس کام میں کچھ اندیشہ نہیں ہے | احقق لک انہ لیس فی ھذا الامر خطر |
| جو آپ فرماتے ہیں میں نہیں سمجھتا | انا ما فھمت ما ذا تقول |
| بولو وہ کیا کہتا ہے | قل لی ما ذا یقول |
| اس سال بہت سستا ہے | ھذہ السنۃ ھو رخیص |
| لیکن گئے برس بہت مہنگا تھا | لکن السنۃ الماضیۃ کان غالی کثیر |
| ایک دو تین چار پانچ | واحد - اثنان - ثلاثۃ - اربعۃ - خمسۃ |
| چھ سات آٹھ نو دس | ستۃ - سبعۃ - ثمانیۃ - تسعۃ - عشرۃ |
| گیارہ بارہ تیرہ چودہ پندرہ | احد عشر - اثنا عشر - ثلاثۃ عشر - اربعۃ عشر - خمسۃ عشر |

وعلی ہذا القیاس

| ہندی | عربی |
| --- | --- |
| بیس تیس چالیس پچاس ساٹھ | عشرین - ثلاثون - اربعون - خمسون - ستون |
| ستر اسی نوے ایک سو | سبعون - ثمانون - تسعون - مائۃ |
| دو سو ہزار دو ہزار | مئتان - الف - الفان - |

| هندی | عربی |
| --- | --- |
| سنیچر اتوار سوموار منگل بدھ جمعرات جمعہ | السبت الاحد الاثنین الثلاثاء الاربعاء الخمیس الجمعة |
| اے لڑکے یہ پیسے لیکر جاؤ اور ہمارے واسطے تھوڑا انجیر اور تازہ روٹی مول لاؤ | یا ولد خذ هذا الفلوس و اشتر لنا شویة تین و عیش طری |
| تمہارے پاس دودھ و مرغی بکاؤ ہی | یا رجل عندک لبن و الفراخ للبیع |
| کیا کپتان صاحب اپنے جہاز مین مسافرونکو سوار کرینگے | هل القبطان یاخذ رکابا |
| اسکی کیا ذات ہی | این ملته |
| یونانی ہی مگر زیر حکم ترکون کے اپنے جہاز کو چلاتا ہی | من الروم و لکنه یسافر تحت رایة الترک |
| آپ سمجھتے ہین کہ وہ ہمکو کھانا وغیرہ بھی پاس سے دیگا | تظن انه یجهز لی المؤنة من عنده فی المرکب |
| اگر وہ دیویگا تو آپکو بہت دام دینا پڑینگے | لو یفعل فیغلی علیک |
| کپتان صاحب اب کب لنگر اٹھاوگے | متی تنوی السفر یا قبطان |
| دو دن مین اگر ہوا موافق ہوگی | فی مدة یومین ان کانت الریح موافقة |
| کیا کرایہ لوگے | کم تطلب اجرة السفر |
| پچاس ڈالر صاحب اور ہمارے ساتھ کھانا بھی کھاؤ | خمسین ریالا یا سیدی تاکل علی مائدتی |
| ہمارا اسباب اپنے بوٹ مین رکھلوگے | هل تنزل الثقالی فی قاربک |
| تخمینا آپ کتنے روز تک دریا مین رہینگے | کم یوما نبقی فی البحر علی تخمینک |
| اگر خدا چاہے تو بیس دن بعد پہونچ جاوینگے | ان شاء الله نصل بعد عشرین یوما |
| تم سمجھتے ہو کہ ہمارے سفر مین طوفان آویگا | تظن سفرنا یکون فی النوء |

| ہندی | فارسی |
|---|---|
| طوفان کے دن چلے گئے اب اگر حضرت خدا | او ان النوء فات فان شاء الله یکون |
| چاہیگا تو ہمکو اچھا موسم ملیگا | لنا طقس موافقا |
| ہند کو ڈاک کب جاویگی | متی البوسطة تروح الی الهند |
| پوچھو میرا کوئی خط ہی | سل اذا کان لی مکتوب |
| مجھکو ہر چیز کا نام بتلاؤ | قل لی اسماء کل شیء |
| لڑکے تمکو درزی کی دوکان معلوم ہی | یا ولد تعرف دکان الخیاط |
| اسکا کیا دام ہی | کم بدك فیها |
| مین زیادہ ندونگا | ما تزید لك |
| تمھارے پاس کپڑہ ہی - اچھا سا ہمکو دکھاؤ | عندك جوخ - ارنی الحسن بالعندك |
| ایک گز کا کیا مول ہی | بکم تبیع الذرع |
| تم اسطرف ندی کے پیر کر جا سکتے ہو | انت تقدر تعوم لذاك الصوب من النهر |
| یہ خط پڑھو | اقرء هذا المکتوب |
| یہان اپنا نام عربی مین لکھو | اکتب هنا اسمك بالعربی |
| ہماتے بولو تا کہ مین تمھاری بات سمجھون | قل لنا بکلام الذی حتی نفهم کلامك |
| حلب دریائے فرات سے کتنی دور ہی | قد ایش بعید حلب من نهر الفرات |
| تم کبھی موصل گئے ہو | انت سرت ابدا الی الموصل |
| دریا کے کنارون پر بدو لوٹتے ہین یا نہین | هل الاعراب یهجمون علی الساحل ام لا |
| تمنے اس شہر مین بڑے بڑے کنوئین یا حوض دیکھے ہین | فی ذاك الطریق شفت بیرا کبیرا ام غدیرا |

| عربی | ہندی |
| --- | --- |
| هَلْ قَرْيَةٌ كَثِيرَةٌ عَلَى ذَاكَ الطَّرِيقِ | کیا اس راستے پر بہت گانون ہین |
| هَلْ يُوجَدُ مَاكُولَاتٌ فِيهِ | وہان کھانے پینے کی چیزین ملتی ہین |
| هَلْ قُرًى وَبُلْدَانٌ مَحْصُونٌ اَمْ لَا | کیا گانون اور شہر محصور ہین یا نہین |
| هَلْ تَعْلَمُ عَدَدَ مَدَافِعَ عَلَى سُورِهِمْ | آنکی دیوارون پر کتنی توپین ہین تم جانتے ہو |
| كَمْ عَدَدُ عَسْكَرٍ تَحْتَ حُكْمِ عُمَرَ بَاشَا | عمر پاشا کا لشکر کسقدر ہی |
| عِنْدَهُمْ اَيُّ سِلَاحٍ | آنکے پاس کیا ہتھیار ہین |
| اَيْشْ اِسْمُ سَرِّ عَسْكَرِهِمْ | آنکے جرنیل کا کیا نام ہی |
| ابراهيم باشا وَكَانَ تَحْتَ مُحَمَّدْ عَلِي | ابراہیم پاشا اور وہ محمد علی کے ساتھ ۴۰ برس تک |
| اَرْبَعِينَ سَنَةً وَجِسْمُهُ مَلآنٌ مِنَ الْجُرُوحِ | رہا ہی اور اسکا تمام بدن زخمون سے بھرا ہی |

# PERSIAN LANGUAGE

## فارسی زبان

| فارسی | ہندی |
| --- | --- |
| نام شما چه چیز است نام شما چه است | آپ کا نام کیا ہی |
| احوال شما چه طور است | آپ کا مزاج شریف کیسا ہی |
| از لطف شما بسیار خوب است | آپکی عنایت سے بہت اچھا ہی |
| آیا شما عادت دارید رنگ به بندید | آپ کو وسمہ کرنے کی عادت ہی |
| هیچ قاتق ندارید که نان خالی میخورید | کیا کچھ سالن نہین ہی جو آپ خشک روٹی کھاتے ہین |
| تشنه ام قدری یا پیاله آب خوردن بیار بخورم | مین پیاسا ہون تھوڑا پینے کا پانی لائیے |

| ہندی | فارسی |
|---|---|
| وہ الّو کی آواز ہی | آن آواز بوف کریہ است (بوف یعنی بوم ...) |
| مین ایک تصویر عمدہ آنکو دکھاؤن | من یک نقشۂ بسیار خوبی بشما نشان میدہم |
| وہ ابوشہر سے طہران کو ڈاک پر گیا | او از بندر ابوشہر چاپاری رفت بطہران |
| میرا پاؤن سوگیا | پاے من مور مور میکند |
| وہ ہمیشہ تیز بہت جاتا ہی | آن ہمیشہ خیلے تند میرود |
| جو آپ فرماتے ہین سچ ہی یا ہنسی کرتے ہین | آیا آنکہ شما میگوئید راست است یا شوخی میکنید |
| اسنے غرور سے جواب دیا | آن زبر پوری جواب داد |
| ہمیشہ قلعہ مین ڈھول اور بگل بجاتے ہین | ہمیشہ توے قلعہ طبل وشیپور میزنند |
| آپ کے پاس تولیا ہی | شما ریش خشک کن دارید یا نہ |
| یہ اپنے بڑے بھائی کو دیجیے | این را بہ برادر بزرگتان بدہید |
| آج آپ کی گارد ہی | امروز نوبۂ کشیک زدن شماست |
| اسکا گھر بہت تکلف سے آراستہ ہی | خانۂ آن خوب چیدہ و آچیدہ است |
| مین کون پاجامہ پہنون | کدام زیر جامہ را پا بکنم |
| مین نے اسکو اپنے پاس نوکر رکھا ہی | من او را پیش خود نوکر گذاشتیم |
| یہ بہت ضروری کام ہی | این کار خیلے لازم است |
| اس بچے کا والی وارث کون ہی | قیّم آن صغیر کیست |
| کیا آپ گونگے تھے کہ جواب نہین دیا | مگر لال بودی کہ جواب ندادی |
| اسکا علم اسیقدر ہی | این منتہاے سواد اوشان ست |

| فارسی | ہندی |
| --- | --- |
| بچہاے اوشان دل خرج اند | اُسکے لڑکے فضول خرچ ہین |
| این قنادی یا نان بائی یا نخود بریان کن یا تون تاب یا شنگو گرست | یہ حلوائی یا نان بائی یا بھڑبھونجہ یا پیراک ہے |
| آن زن سفید پوست است (یا خوش گل ست) | وہ عورت بہت خوبصورت ہے |
| این بندہ اندازمن ست | یہ میری خادمہ ہے |
| من خستہ شدہ ام | مین تھک گیا ہون |
| این گوسپند چاق است یا لاغر | وہ بھیڑی موٹی ہے یا دُبلی |
| این دوتا با یکدیگر مشتبہ اند | وہ دونون آپسمین مشابہ ہین |
| موش خرما مار را میکشد | نیولا سانپ کو مار ڈالتا ہے |
| بعد از دعا چاقی او پرسیدم | خیر صلاّ کے بعد مین نے اُس سے پوچھا |
| بجہت عبور کردن از رودخانہ درانجا یک ناشنو مقرر ست | وہان ندی سے پار ہونے کے واسطے میر بحری مقرر ہے |
| من میروم مولوی صاحب را دیدنی میکنم | مین جاتا ہون مولوی صاحب سے ملاقات کرونگا |
| اگر چنانچہ بار دیگر این قسم رفتار کنید بواب خواہد شد | اگر تم پھر ایسا کام کروگے تو تمھاری جائداد ضبط ہو جاویگی |
| من چند نفر ماہی گیر را دیدم کہ طور می انداختند بجہت ماہی گرفتن | مین نے تھوڑے مچھلی والون کو جال سے مچھلی پکڑتے ہوئے دیکھا ہے |
| آن سرباز علم را بالاے برج زد | اُس سپاہی نے نشان کو برج پر گاڑ دیا |
| چنان مثل نمانہ بساز کہ یک سر مو فرق ندا شتہ باشد | نمونے کے موافق ایسا بنائیو کہ رتی بھر فرق نہو |
| چرا اینقدر پیر ریبا لالان او میچپانی | کسو اسطے اُسکی اتنی خوشامد کرتے ہو |

| هندی | فارسی |
| --- | --- |
| وہ مُرغی انڈون پر بیٹھی ہی | آن مُرغ روے تخم خابیدہ است |
| اس کمرے کے فرش کو مرمت کرنا چاہیے | زمین این اُطاق مرمت میخواہد |
| مین نے ایک جوڑہ دستانہ و جراب خریدا ہی | من یک زوج (جُورم) دستکش و پاکش خریدم |
| مین آپ کا ممنون احسان ہون | اِلتفات شما کم نشود |
| اس گیہون کو پیسوا اور پھر چھلنی لاکر چھانو | این گندم را آسیک کن و بعد غلگاسہ بیار و راغلگی کن |
| مین وہ رستہ نہین جانتا | من آن راہ را درست بلد نبودم |
| مجھکو ایک رومال دیجیے | یک دست مالے بمن بدہید |
| یہ اتفاق کب ہوا | این اتفاق کے اُفتاد |
| کون بولا | کہ گفت |
| ہمکو چاہیے کہ بُرے کامون سے بچین | ما باید کہ از کار بد حذر بکنیم |
| اسوقت گھر سے باہر نجاؤ ورنہ روند پکڑ لیویگا | الحال از خانہ بیرون نروید کہ گزمہ شما را میگیرد |
| مین ایرانیون کے موافق بولتا ہون | من لہجۂ ایرانی میدارم |
| کیا وہان دھان بہت پیدا ہوتے ہین | آیا در انجا زراعت شلتوک بسیار میشود |
| یہ پھل بہت کڑوا ہی | این میوہ خیلے ترش است |
| ہان مین اسکو پہچانتا ہون | بلے (یا بلہ) من او را می شناسم |
| اُسکا ناک کان کاٹ دیا | او را گوش بینی کردند |
| اُسکی ترقی ہوگئی | مواجب آن اضافہ شدہ است |
| اُسنے بہت روپیہ جمع کیا ہی | آن پول بسیار جمع کردہ است |

| ہندی | فارسی |
|---|---|
| وہ عورت بانجھ ہی | آن زن نزدک ست |
| ایک جوڑہ جوتہ (یا بوٹ) میرے واسطے خرید کر لاؤ | یک زوج آرسی بجہت من بخر و بیار |
| یہ مکھن بو دار ہی | این کرۂ بو میدہد |
| نہین صاحب تازہ ہی | نہ خیر تازہ است |
| اُس آدمی نے پیالے و پیچ و گلاس و رکابی کو توڑ ڈالا | آن شخص فنجان و استیکان و نلبکین و بشقاب را شکستہ است |
| وہ سائیس انگریزی خوب بولتا ہی | آن مہتر در زبان انگریزی خوب حرف میزند |
| ایک اُسترہ میرے واسطے لائیے | یک تا تیغ تولاکی جہت من بیارید |
| آپ کی بات چیت کب تمام ہوگی | حرف شما کی خلاص (یا تمام) میشود |
| اِس کرسی کو لوہے سے بنایا ہی | آیا این صندلی از آہن ساختہ شدہ است |
| کیا بجا ہی | ساعت چند ہست |
| یہ کپڑہ بہت موٹا ہی | این پارچہ بسیار کلفت ہست |
| میرا صاحب آپ کو سلام بولتا ہی | آقای من شما را دعا رسانیدہ است |
| وہ جھوپڑیون مین رہتے ہین | آنہا در کومہ میمانند |
| ایک رسی لاؤ | یک بندی بیار |
| وہ عورت قلی کے کام کو آئی ہی | آن زن بجہت فعلگی آمدہ است |
| اُسکے پاس چاندی کی پاے دانی ہی | آن کلفتی نقرہ دارد |
| یہ گھونگھہ نایاب ہی | این جوز گوش ماہی نایاب است |

فنجان بمعنی پیالہ
ونلبکین بمعنی پیچ
وبشقاب بمعنی رکابی استیکان بمعنی گلاس ۱۲

| فارسی | ہندی |
|---|---|
| آن آدم وندلا بی است | وہ آدمی کیسا ہے |
| آن حوض چقدر قول است | وہ حوض کتنا گہرا ہے |
| این راہ بسیار شل وگل است | اس رستے مین بہت کیچڑ ہے |
| شما عماتان را خود تان می بندد | آپ اپنی پگڑی آپ باندھتے ہین |
| دیروز یک تونکہ بادی آمد و کپر را برداشت | کل ایک آندھی آئی اور ہمارے چھپر کو اڑا لیگئی |
| من پچ دست او را گرفتم ولیکن او دست خود را تکان دادہ گریخت | مین نے اسکا پہونچا پکڑا تھا مگر وہ جھٹکا دیکر بھاگ گیا |
| او پنیا در کوفت زمین خورد | وہ ٹھوکر کھاکر گر گیا |
| یک ننی بجہت بچہ درست بکنید | ایک جھولا بچے کے واسطے بناؤ |
| یک تلنگہ انگور و یک قلم گیر بمن بدہید | ایک انگور کا گچھا اور ایک گوبھی مجکو دیجیے |
| آن بچہ پاپتی و سرپتی راہ میرود | وہ بچہ ننگے پاون ننگے سر پھرتا ہے |
| آن زن تجندہ است | وہ عورت کیسی ہے |
| من خواستم کہ توئے خانہ بروم اما قاپوچی را نگذاشت | مین نے گھر کے اندر جانا چاہا مگر دربان نے مجکو جانے نہین دیا |
| او چادر را بکنارہ رود خانہ زدہ است | اسنے ندی کے کنارہ پر تمبو تانا ہے |
| روئے ناز بالش او پارہ شدہ | اسکے تکیہ کا غلاف پھٹ گیا |
| ذج دشمن بسیار چپو کردند | دشمن کی فوج نے بہت لوٹ پاٹ کی |
| الحال میوہ چغلہ است | ابھی میوہ کچا ہے |

| فارسی | ہندی |
|---|---|
| چرا در بند کار خود نیستی | اپنا کام کسو واسطے نہین کرتے |
| تاوہون گرفتن از بزرگان رکیک است | تاوان لینا بزرگون کو سزاوار نہین |
| من غبن داریم (تاوان یعنی رشوت) | مین ٹھگا گیا |
| او آرسی و چکمہ و شنگ مرا خیلے بد ترکیب ساختہ است | اُسنے میرے جوتہ و بوٹ و شنگ کو بہت خراب بنایا ہی |
| برو عقل را عرض کن | جاؤ عقل سیکھو |
| قوریچی را بگو کہ قلیان بیارد تا کہ یک مکہ قلیان بکشم | حقہ بردار کو بولو کہ حقہ لاوے تاکہ ایک گھونٹ حقہ پیون |
| کاغذ را ہوا کن | پتنگ اُڑاؤ |
| خانہ او آتش گرفت و آش پز او آتش زد | اُسکا گھر جلگیا اور اُسکے باورچی نے اگ لگائی |
| کیف شما کوک است | آپ اچھے ہین |
| شما ترشی میخورید (مضبوط یا ردان) | آپ اچار کھاتے ہین |
| سبزی و خورش امروز بسیار خوب شدہ بود چرا او را فحش دادید | اُنکی ترکاری و سالن خوب پکا تھا پھر کسو واسطے آپ نے اُسکو گالی دی |
| ایلچی انگریز بہ شیراز رفتہ است | انگریزی سفیر شیراز کو گیا ہی |
| یک قوطی کبریت فرنگی بخر بیار | ایک دیا سلائی کی ڈبیہ خرید کر لاؤ |
| من در باران خیسیدم - خیشیدم | مین بھیگ گیا |
| او پیش من پوست خندہ میزند | وہ میرے سامنے مسکراتا ہی |
| شما میخواہید کہ زبان فارسی بخوانید | آپ فارسی پڑھنا چاہتے ہین |

| ہندی | فارسی |
| --- | --- |
| ہان اسیواسطے آپکو بلایا ہی | بلکہ ازین سبب شما را طلبیدہ ام |
| آپ نے کچھ پہلے پڑھا ہی | اول چیزے خواندہ اید یا نہ |
| تھوڑا سا پڑھا تھا مگر اب بھول گیا | چیزے خواندہ بودم ولیکن الحال یادم رفتہ است |
| تمھارا خط کیکڑے کے پانون کے موافق ہی | خط شما مثل خط کلنجار مینماید |
| یہ اصل نہین نقل ہی | این اصل نیست سواد است |
| یہ سیاہی گاڑھی ہی مین اس سے لکھ نہین سکتا | این مرکب گچن است من نمیتوانم کہ ہمراہ آن بنویسم |
| میرے بچے کو زکام ہوا ہی رینڈی کا تیل لاؤ | بچہ من چایش کردہ است روغن گنتو بیار |
| میری بہو حاملہ تھی اور جوڑا جنا ہی | عروس من آبستن بود و جو مولی زائیدہ است |
| اسکو تپ کی بیاری ہی | آن ناخوشی تب میدارد [illegible] توأم |
| آپ کو چیچک نکلی ہی یا نہین | شما آبلہ کردہ اید یا نہ |
| نہین میری چیچک گودی ہوئی ہی | نہ خیر آبلہ مرا کوفتہ اند |
| مین نے بہت اپس (یا وانڈے) لگائے میرے ہاتھ مین پھپھولے پڑ گئے | از بس کہ پارو زدم دست من تاول (آبلچہ) زدہ است |
| میرے چھوٹے لڑکے کو یرقان (کنول باو) ہوا ہی | پسر کوچک من زردیان بیرون آوردہ است |
| اس کام مین کتنا پیسا چاہیے | این کار چقدر پول میخواہد |
| مین کسی کو اُدھار نہین دونگا | من نسیہ بکسے نمیدہم |
| آپ دھوبی کو کیا درماہہ دیتے ہین | شما برخت شو چند مواجب میدہید |
| آپ کے پاس کچھ پیسے ہین | ہیچ پول سیاہ دارید |

| فارسی | ہندی |
|---|---|
| مخبری پولی مرابیار | میرا اللہ ری کا صندوقچہ لاؤ |
| اسپ را زین کرده اندر یانه | گھوڑے پہ چار جامہ کسا یا نہین |
| گربہ مرا خنج زد | بلی سنے مجکو دانت مارا |
| آیا مادیان او سم میکند | اُسکی گھوڑی بھڑکتی ہی |
| نہ خیر راہم ہست | ہمین بہت غریب ہی |
| آن قرباغہ بسیار بزرگ است | وہ مینڈھاک بہت بڑا ہی |
| در ولایت شما بگاو خیش میکنند یا بہ قاطر | تمھارے ملک مین بیل سے یا خچر سے ہل چلاتے ہین |
| اسپ من بیمار ست یک بیطاری را بطلبید | میرا گھوڑا بیمار ہی ایک سلوتری کو بلاؤ |
| قوچ مرا دنگ زد | مینڈھے نے میرے ٹکر ماری |
| او سگ مرا شل کرد | اوسنے میرے کُتّے کو لنگڑا کر دیا |
| بہ قوشچی بگو قوش را بر داشتہ بشکار بیارد | بازدار سے کہو کہ باز کو شکار کو لیچلے |
| گاو نشخوار میکند | بیل جُگالی کرتا ہی |
| پشتر خواستہ نفر دزد را طناب انداختند | اترسون تین چورون کو پھانسی ملی |
| الحال کہ موسم سرما ست بادزینلی چہ ضرورت دارد | اب جاڑا ہی پنکھے والے کی کیا ضرورت ہی |
| در ملک ایران بموسم زمستان برف میبارد و بوقت ابستان گرم ہست و در فصل بہار باغ و بستانہا خوش خرم اند | ایران مین جاڑے مین بہت برف اور گرمی مین بہت گرمی اور بہار مین بہار ہی |
| دیروز غرہ تراق و تگرگ ہر دو آمد | کل بجلی اور اولے دونون آئے |

| ہندی | فارسی |
| --- | --- |
| یہان کی آب و ہوا آپ کو موافق ہی | آب و ہوای اینجا بشما میسازد یا نہ |
| خلاصی نے یہ ڈبیہ مجکو نذر دی | جاشوہای جہاز این قوطی مرا تعرف دادند |
| جہاز تلفے کے سبب سے بہت ہلتا ہی | جہاز بسبب تلاطم امواج دریا بسیار مرا میکند |
| جہاز کا لنگر کب اوٹھتا ہی | جہاز کی بر میدارد |
| اس جہاز مین تین مستول ہین | آن جہاز سہ دیرک دارد |
| ایک جوڑہ شمعدان اور ایک جوڑہ فانوس اور ایک تھان لٹھہ میرے واسطے لاؤ | ایک جوڑ پایہ لالہ و یک کاسہ لالہ و یک طاقہ چھلواری بجہت من بیار |
| تم حسن بکری نچانیوالے کو نہین جانتے کہ وہ کچھ اس شہر مین مشہور ہی | حسن بزباز را نمیشناسی او درین شہر شہرتے دارد |
| بندر نچانے والا سنا ہی مگر بکری نچانیوالا چاہیے کہ کوئی نئی بات ہو | میمون باز شنیدہ ام اما بزباز باید کہ چیزی تازہ باشد |
| یہ گبرو چاہیے کہ دیوانہ ہو کیونکہ بچون کیسا اوسکا چلن ہی | این جوانک باید کہ دیوانہ باشد کہ با طفلان ہمچو رفتار میکند |
| بہت اچھا جب کہ ہم سوار ہو کر چلینگے تب اس بابت گفتگو کرینگے | بچشم وقتیکہ سوار شدہ باہم میرویم درینباب گفتگو خواہیم کرد |
| آج حاضری کے وقت میرے یہان مہمان ہین اچھی طرح دل لگانا | من امروز وقت نہار مہمان دارم خوب متوجہ باشید |
| بہت اچھا صاحب کیا حکم دیتے ہو تیار کرین ہم | بلے صاحب چہ میفرمایند درست بکنیم |

| فارسی | ہندی |
|---|---|
| پلاؤ و چلاؤ ہر دو باشد چند تا کباب مرغ و برہ و ہر چہ دیگر بخاطر تان برسد - اما بہ آشپز بگوید کہ در پختنش خیلی دقت بکند و خورش ہای خوب بسازد | پلاؤ و چلاؤ دونون ہون اور کئی ایک مرغ و حلوان کے کباب اور جو کچھ تمکو پسند ہو - لیکن باورچی سے کہو کہ پکانے مین بہت محنت کرے اور کھانا اچھا پکاوے |
| بسواری کالسکہ الی المنزل رسیدم | مین بگھی کی سواری مین منزل تک گیا |
| آفتاب گردان ترمہ دوزی کنار رودخانہ زدہ بودند | خیمہ زردوزی ندی کے کنارے پر کھڑے تھے |
| سرتیپ فوج خاصہ قوری چای را بسان حضور گذرانیدند | سردار فوج خاص نے چاہ دانی حضور کے سامنے پیش کی |
| از گمرکی ہا نہ بہ حضور آمدہ مشرف شدند | ڈاک گھر سے حضور مین آکر ملاقات کی |
| ناخوشی تب میدارد لہذا گنہ گنہ خوردہ است | اسکو بخار ہے اسواسطے کونین کھائی ہے |
| بدرشکہ نشستہ راندیم | بگھی مین بیٹھا اسکو ہانک دیا |
| لتکہ بسیار قشنگ ساختہ اند | کشتی بہت خوبصورت بناتے ہین |
| دران کرجی موزیکانچیان روسی بودند | اس کشتی مین باجہ نواز روسی تھے |
| ہمہ اطاق و ایوان از آجر و گچ ساختہ اند | تمامی کوٹھریان اور کمرے اینٹ چونے سے بنائے ہین |
| امیرال روی صندلی نشستہ بود | ناخدا کرسی پر بیٹھا تھا |
| نزدیک اسکلہ کشتی ایستاد | نزدیک جیٹی یعنی پل کے جہاز کھڑا ہوا |
| سرباز و سوارہ نظام مقابل و بانظام ایستادہ بودند | سپاہی ہمارے سامنے کوچ کے قطار باندھکر کھڑے ہوئے |

| فارسی | ہندی |
|---|---|
| در تالار بزرگ داخل شدم | مین ایک بڑے صحن مین داخل ہوا |
| تلمبہ پایان مع عرابہ تلمبہ حاضر شدند | آگ بجھانے والے مع آگ گاڑی کے حاضر ہوئے |
| دو قایق بزرگ آنجا دیدہ شد | دو بڑے بوٹ (کشتی) وہان دیکھے گئے |
| کالسکہ چی بر بیتو ایستادہ بود | کوچوان ایک ٹیلے پر کھڑا تھا |
| بر کالسکہای بخاری شام صرف نمودم | شام کا کھانا ریل گاڑی پر کھایا |
| تمثال پطر کبیر از نیکی دنیا اوردہ بودند | تصویر جدا علی شاہ روس کی امریکہ سے لائے تھے |
| حقہ باز چیزے در کاغذ نوشت | بازیگر نے کچھ کاغذ مین لکھا |
| لخت شدہ بیرق ایران توے رودخانہ زد | ننگے ہو کر باوٹا ایران کا ندی مین گاڑ دیا |
| منجاوز از دو ہزار نفر قشون ایستادہ بود | دو ہزار آدمی سے زیادہ فوج کھڑی تھی |
| تک تک خیابانہا دیدہ شد | چند چمن دیکھے گئے |
| آن چانہ را ستراشد | وہ ٹھوڑی کے بال منڈاتا ہے (گل موچھے) کھتا ہے |
| در اتر باہا مین نشستہ بودم | مین تو نیچے کے درجہ مین بیٹھا تھا |
| غلیان کشیدہ قدرے مکث کردم | حقہ پی کر مین نے تھوڑا آرام کیا |
| سوارہ نظام پذیرای بسیار خوبی کردند | رسالہ کے سواروں نے اچھی طرح سے استقبال کیا |
| صاحب امروز چہ خبر شہ است | آج صاحب کیسے ہین |
| من چہ میدانم میگوید کہ بیمارم | مین کیا جانون کہتا ہے کہ مین بیمار ہون |
| تو خیلے چرند میگوئی گویا عقل ترا گم کردہ باشی | تم بیہودہ بکتے ہو شاید تمہاری عقل جاتی رہی |
| پے دلاک نفرستاد | حجام کو نہین بلایا |

| ہندی | فارسی |
| --- | --- |
| حجام۔ یہ خود حجام ہین | دلاک اینہا دلاک خودشانند |
| تھوڑی چاء لاؤ | قدرے چاء بیار |
| بہت اچھا۔ چاء کے ساتھہ کوئی دوسری چیز نہین کھاؤ گے | بلے صاحب ہمراہ چاء چیزے نمیخواہید بخورید |
| نہین مین کچھہ نہین چاہتا مگر یاد رکھو کہ پانی گرم لانا | نہ خیر ہیچ نمیخواہیم اما خاطرت باشد آب گرم بیاوری |
| خدا کا شکر ہی مین آج کچھہ بیمار نہین تپ بھی اوتر گئی | الحمد للہ امروز ہیچ ناخوشی ندارم تبم شکستہ است |
| کیلہ گرم گھرون مین بوتے ہین | میوہ موز در گرم خانہ عمل میاورند |
| اب مین رخصت ہوتا ہون کل فجر پھر حاضر ہونگا | حالا مرخص میشوم و فردا صبح باز اینجا خواہم بود |
| ترنگ گھوڑا مجکو بہت پسند ہی | اسپ کہتر خیلے خوشم مے آید |
| دو غلا ہی عربی و ترکمانی | دو رگہ است عربی و ترکمانی |
| تمھارے سر کی قسم بادشاہی طویلے مین اس سے بہتر نہوگا | بسر خودت کہ در طویلۂ شاہی از این بہتر ہم نمیرسد |
| ہی ہی۔ دنیا دیوانون سے خالی نہین ادھر آئیے اور اسکو لیجیے اور پڑھکر دیکھیے کیا لکھا ہی | ہی ہی عالم بے دیوانگان نمیگردد بیا این را بگیر و بخوان و ببین کہ درین چہ نوشتہ است |

